C. مسجد ذو قبلتین D. مسجد قبا

116- مدینہ میں حضور اکرمؐ کے ماموؤں کا قبیلہ کونسا تھا؟

A. بنو سالم B. بنو نجار
C. بنو زریق D. بنو عبد الاشہل

117- حضور اکرمؐ کی مدینہ تشریف آوری سے قبل اس شہر کا کیا نام تھا؟

A. یثرب B. نجد
C. حجاز D. بابل

118- مدینہ میں حضور اکرمؐ نے ابتدائی ایام میں کس کے گھر قیام فرمایا؟

A. حضرت ابوایوب انصاریؓ B. حضرت کلثوم بن ہدمؓ
C. حضرت سعد بن خیثمہؓ D. حضرت اسعد بن زرارہؓ

119- مدینہ آنے کے بعد حضور اکرمؐ کی اونٹنی جس پر آپ تشریف لائے تھے کس کے پاس رہی؟

A. حضرت ابوایوب انصاریؓ B. حضرت کلثوم بن ہدمؓ
C. حضرت سعد بن خیثمہؓ D. حضرت سعد بن زرارہؓ

120- مدینہ میں وہ کون شخص تھا کہ حضور اکرمؐ کی مدینہ تشریف آوری سے قبل جنگِ بعاث کے بعد اوس وخزرج اسے متفقہ طور پر اپنا سربراہ تسلیم کرنے کے لیے تیار ہو چکے تھے؟

A. عبداللہ بن سبا B. عبداللہ بن کعب
C. عبداللہ بن ابی D. عبداللہ بن حکیم

121- مدینہ میں اوس وخزرج دو مشہور قبیلے تھے۔ بتایئے یہ کن لوگوں کے قبائل تھے؟

A. مسلمان مہاجرین کے B. مدینہ کی مقامی آبادی کے
C. یہود کے D. ان میں سے کسی کے نہیں

122- مدینہ کے مشہور قبائل بنو قینقاع، بنو نضیر اور بنو قریظہ کن لوگوں کے قبائل تھے؟

A. مسلمان مہاجرین کے B. مدینہ کی مقامی آبادی کے
C. یہود کے D. ان میں سے کسی کے نہیں

123- کیا یہ درست ہے کہ بنو قینقاع خزرج کے حلیف تھے اور بنو نضیر و بنو قریظہ اوس کے حلیف تھے؟

A. بالکل درست ہے B. بنو قینقاع کی حد تک درست ہے
C. بنو نضیر و بنو قریظہ کی حد تک درست ہے D. بالکل غلط ہے

124- حضور اکرمؐ کی مدینہ تشریف آوری کے بعد پہلے ہی دن یہود کا کونسا بڑا عالم تھا کہ جس نے اسلام قبول کر لیا؟

A. حیی بن اخطب B. ابو یاسر
C. عبداللہ بن سلام D. شاش بن قیس

125- مسجد نبویؐ میں تعلیم و تعلم کے لیے ایک چبوترہ بنایا گیا تھا۔ اس چبوترہ کو کیا کہا جاتا ہے؟

A. اقراء B. العلم

C. 4 D. 5

-106 حضور اکرمؐ مدینہ کی طرف نکلے تھے تو غار ثور میں کیسے جا پہنچے حالانکہ غار ثور بالکل مخالف سمت پر واقع ہے؟

A. راستہ بھول کر پہنچ گئے B. راست کی تاریکی میں علم نہ ہوسکا

C. جلدی میں بے خیالی سے ادھر آ گئے D. کفار کو دھوکا دینے کیلئے کیونکہ خیال تھا کہ کفار سب سے پہلے مدینہ کے راستے پر تلاش کریں گے

-107 حضرت ابوبکر صدیقؓ کے وہ کونسے صاحبزادے تھے جو ہر رات غار ثور میں دن کے حالات بتلانے جایا کرتے تھے؟

A. عبدالرحمٰنؓ B. عبداللہؓ

C. عمر D. محمد

-108 حضرت ابوبکر صدیقؓ کے اس غلام کا نام بتایئے جو روزانہ غار ثور میں دودھ پہنچایا کرتے تھے؟

A. میسرہ B. عمار بن یاسرؓ

C. عامر بن فہیرہؓ D. خباب بن ارتؓ

-109 ہجرت کے سفر میں عبداللہ بن اریقط لیثی نامی ایک آدمی بطور راہداں آپؐ کے ساتھ شریک سفر رہا' بتایئے وہ کس مذہب سے تعلق رکھتا تھا؟

A. مشرکین مکہ میں سے تھا B. مسلمان تھا

C. عیسائی تھا D. یہودی تھا

-110 سفر ہجرت کے دوران وہ کونسی خاتون تھیں کہ جن کے خیمے پر سے آپؐ کا گزر ہوا اور آپؐ کے معجزہ سے ان کی وہ بکری دودھ دینے لگ گئی جس کے تھنوں میں بالکل دودھ نہیں تھا؟

A. ام ایمن B. ام ورقہ

C. ام معبد D. ام عطیہ

-111 سفر ہجرت کے دوران وہ کون شخص تھا کہ جس نے آپؐ کا تعاقب کیا اور اس کے گھوڑے کے اگلے پاؤں زمین میں دھنس گئے؟

A. سراقہ بن مالک بن جعشم B. سراقہ بن اریقط

C. سراقہ بن اسلم بن جعشم D. سراقہ بن شعبہ

-112 سفر ہجرت کے دوران وہ کون شخص تھا کہ جو آپؐ کے تعاقب میں آیا لیکن اللہ نے ہدایت دے دی تو اپنے ستر ساتھیوں کے ہمراہ مسلمان ہو گیا؟

A. حضرت طفیل بن عمرو دوسیؓ B. حضرت عقبہ بن عامرؓ

C. حضرت عبادہ بن صامتؓ D. حضرت بریدہ اسلمیؓ

-113 حضور اکرمؐ کس روز قبا پہنچے؟

A. 5 ربیع الاول' 14 نبوی بروز پیر B. 6 ربیع الاول' 14 نبوی بروز پیر

C. 7 ربیع الاول' 14 نبوی بروز پیر D. 8 ربیع الاول' 14 نبوی بروز پیر

-114 قبا میں حضور اکرمؐ نے کس کے گھر قیام کیا تھا؟

A. حضرت ابوایوب انصاریؓ B. حضرت کلثوم بن ہدمؓ

C. حضرت سعد بن خیثمہؓ D. حضرت اسعد بن زرارہؓ

-115 اسلام میں سب سے پہلے کس مسجد کی بنیاد رکھی گئی؟

A. مسجد حرام B. مسجد نبویؐ

135- حضور اکرمؐ نے سب سے پہلا سریہ کونسا بھیجا کہ جس میں لڑائی کی نوبت نہیں آئی تھی؟
A. سریہ سیف البحر B. سریہ رابغ
C. سریہ خرار D. سریہ نخلہ

136- سریہ سیف البحر، سریہ رابغ اور سریہ خرار یہ سب کس سال کے سرایا ہیں؟
A. 1ھ B. 2ھ
C. 3ھ D. 4ھ

137- وہ کونسا سب سے پہلا سریہ ہے کہ جس میں ایک دوسرے پر تیر برسانے کی حد تک لڑائی ہوئی؟
A. سریہ سیف البحر B. سریہ رابغ
C. سریہ خرار D. سریہ نخلہ

138- وہ کونسا سب سے پہلا غزوہ ہے کہ جس میں لڑائی کی نوبت نہیں آئی؟
A. غزوہ ابواء یا ودان B. غزوۂ بواط
C. غزوہ ذی العشیرہ D. غزوۂ بدر

139- وہ کونسا سب سے پہلا غزوہ ہے کہ جس میں باقاعدہ لڑائی تک نوبت پہنچی؟
A. غزوۂ ابواء یا ودان B. غزوۂ بواط
C. غزوۂ ذی العشیرہ D. غزوۂ بدر

140- غزوۂ ابواء، غزوۂ بواط، غزوۂ سفوان، غزوۂ ذی العشیرہ اور غزوۂ بدر یہ سب کس سال کے غزوات ہیں؟
A. 1ھ B. 2ھ
C. 3ھ D. 4ھ

141- اسلام میں سب سے پہلا سریہ کس کی قیادت میں بھیجا گیا؟
A. حضرت حمزہؓ B. حضرت ابو مرثد کنازؓ
C. حضرت سعد بن عبادہؓ D. حضرت سعد بن ابی وقاصؓ

142- اسلام کے سب سے پہلے سریہ میں اسلامی علم کس نے اٹھا رکھا تھا؟
A. حضرت حمزہؓ B. حضرت ابو مرثد کنازؓ
C. حضرت سعد بن عبادہؓ D. حضرت سعد بن ابی وقاصؓ

143- حضور اکرمؐ جب پہلی دفعہ کسی غزوہ کے لیے تشریف لے گئے تو کس صحابی کو اپنے پیچھے مدینہ میں اپنا قائم مقام مقرر فرمایا؟
A. حضرت حمزہؓ B. حضرت ابو مرثد کنازؓ
C. حضرت سعد بن عبادہؓ D. حضرت سعد بن ابی وقاصؓ

144- بدر کے مجاہدین کی تعداد بتائیے۔
A. 300 B. 307
C. 309 D. 313

145- غزوۂ بدر میں کتنے مہاجر صحابہ شریک تھے؟
A. 61 B. 82
C. 170 D. 231

C. مرکز D. صفہ

126- وہ کونسے صحابی تھے کہ جنھوں نے جواب میں اذان کے کلمات سنے اور اس طرح اذان کا سلسلہ شروع ہوا؟

A. حضرت بلالؓ B. حضرت عمر فاروقؓ
C. حضرت سعید بن زیدؓ D. حضرت عبداللہ بن زیدؓ

127- مؤاخات مدینہ کا واقعہ کس سال ہوا؟

A. 1ھ B. 2ھ
C. 3ھ D. 4ھ

128- مسجد نبوی کی تعمیر کس سال ہوئی؟

A. 1ھ B. 2ھ
C. 3ھ D. 4ھ

129- میثاق مدینہ کس سال میں ہوا؟

A. 1ھ B. 2ھ
C. 3ھ D. 4ھ

130- مؤاخات مدینہ کا اہتمام کس کے گھر ہوا؟

A. حضرت ابوایوب انصاریؓ B. حضرت اسعد بن زرارہؓ
C. حضرت انس بن مالکؓ D. حضرت مالک بن انسؓ

131- مؤاخات مدینہ میں مہاجرین وانصار کے کل کتنے افراد شریک تھے؟

A. 45 B. 60
C. 90 D. 120

132- وہ کونسا معاہدہ تھا کہ جس کی رو سے حضور اکرمؐ کو مدینہ کے تمام مسلم وغیر مسلم قبائل کا متفقہ طور پر سربراہ تسلیم کرلیا گیا؟

A. معاہدۂ مؤاخات B. میثاق مدینہ
C. معاہدۂ حدیبیہ D. ان میں سے کوئی نہیں

133- مسلمانوں کو جنگ کی اجازت سے متعلق سب سے پہلے کس سورۃ کی آیت نازل ہوئی؟

A. سورہ الفتح B. سورہ المنافقون
C. سورہ التوبہ D. سورہ الحج

134- غزوہ اور سریہ میں کیا فرق ہے؟

A. غزوہ بڑی جنگ کو کہتے ہیں اور سریہ چھوٹی جنگ کو

B. غزوہ اسے کہتے ہیں کہ جس میں دشمن سے مقابلہ ہو اور سریہ اسے کہتے ہیں کہ جس میں مقابلہ تک نوبت نہ پہنچے

C. غزوہ اسے کہتے ہیں کہ جس میں دشمن چڑھائی کرکے آئے جبکہ سریہ اسے کہتے ہیں کہ جس میں مسلمان دشمنوں پر چڑھائی کریں

D. غزوہ اسے کہتے ہیں کہ جس میں خود حضور اکرمؐ شریک ہوں اور سریہ اسے کہتے ہیں کہ جس میں آپؐ خود شریک نہ ہوں بلکہ کسی کی قیادت میں لشکر بھیج دیں

C. حضرت یزید بن ثعلبہؓ
D. حضرت عویم بن ساعدہؓ

157- غزوۂ بدر میں کفار کی طرف سے سب سے پہلے کون قتل ہوا؟

A. عتبہ بن ربیعہ
B. شیبہ بن ربیعہ
C. ولید بن عتبہ
D. اسود بن عبدالاسد

158- غزوۂ بدر میں کفار کی طرف سے ابلیس لعین بھی انسانی شکل میں آیا تھا لیکن فرشتوں کی امدادی فوجیں دیکھ کر بھاگ گیا۔ بتایئے وہ کس کی شکل میں آیا تھا؟

A. ابولہب کی
B. سراقہ بن مالک بن جعشم کی
C. ایک نامعلوم بزرگ کی
D. ایک نامعلوم جنگجو نوجوان کی

159- غزوۂ بدر میں ابوجہل کو دو نوجوانوں معاذ بن عمرو اور معاذ یا معوذ بن عفراء نے قتل کیا۔ بتایئے ان میں سے کون اسی جنگ میں شہید بھی ہوا؟

A. دونوں اسی جنگ میں شہید بھی ہو گئے
B. معاذ بن عمرو اسی جنگ میں شہید ہوا
C. معاذ یا معوذ بن عفراء اسی جنگ میں شہید ہوا
D. ان میں سے کوئی بھی اس جنگ میں شہید نہیں ہوا

160- غزوۂ بدر میں ابوجہل کا سر کس نے کاٹا؟

A. حضرت معاذ بن عمروؓ نے
B. حضرت معاذ یا معوذ بن عفراءؓ نے
C. حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے
D. حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے

161- بدر میں کتنے مسلمان مجاہد شہید ہوئے؟

A. 12
B. 14
C. 16
D. 80

162- بدر میں کتنے کفار قتل ہوئے؟

A. 70
B. 80
C. 90
D. 100

163- بدر میں کتنے کفار قیدی بنے؟

A. 70
B. 80
C. 90
D. 100

164- جس روز مدینہ میں بدر کی فتح کی اطلاع پہنچی اس روز حضور اکرمؐ کی کونسی صاحبزادی کا انتقال ہوا؟

A. حضرت زینبؓ
B. حضرت رقیہؓ
C. حضرت ام کلثومؓ
D. حضرت فاطمہؓ

165- حضور اکرمؐ کی وفات کے وقت آپؐ کی اولاد میں سے صرف ایک بیٹی زندہ تھیں۔ بتایئے کونسی؟

A. حضرت زینبؓ
B. حضرت رقیہؓ
C. حضرت ام کلثومؓ
D. حضرت فاطمہؓ

-146 غزوۂ بدر میں کتنے انصاری صحابہ شریک تھے؟
A. 61 B. 82
C. 170 D. 231

-147 غزوۂ بدر کے انصاری شرکاء میں سے قبیلہ اوس کے کتنے افراد تھے؟
A. 61 B. 82
C. 170 D. 231

-148 غزوۂ بدر کے انصاری شرکاء میں سے قبیلہ خزرج کے کتنے افراد تھے؟
A. 61 B. 82
C. 170 D. 231

-149 غزوۂ بدر میں مسلمانوں کے پاس صرف دو گھوڑے تھے۔ ان میں سے ایک حضرت زبیر بن عوامؓ کے پاس تھا۔ بتایئے دوسرا گھوڑا کس کے پاس تھا؟
A. حضور اکرمؐ کے پاس B. حضرت عمر فاروقؓ کے پاس
C. حضرت مقداد بن اسودؓ کے پاس D. حضرت مرثد بن ابی مرثدؓ کے پاس

-150 غزوۂ بدر میں مسلمانوں کے پاس کتنے اونٹ تھے؟
A. 50 B. 60
C. 70 D. 80

-151 غزوۂ بدر میں اسلامی پرچم کس رنگ کا تھا؟
A. سفید B. سیاہ
C. سبز D. سیاہ وسفید دھاری دار

-152 غزوۂ بدر میں اسلامی پرچم کس نے تھام رکھا تھا؟
A. حضرت علیؓ نے B. حضرت سعد بن معاذؓ نے
C. حضرت عباسؓ نے D. حضرت مصعب بن عمیرؓ نے

-153 بدر میں قریش کے لشکر کی تعداد کیا تھی؟
A. 1000 B. 1100
C. 1200 D. 1300

-154 غزوۂ بدر میں قریش کے لشکر کا سالار کون تھا؟
A. ابولہب B. ابوجہل
C. ابوسفیانؓ D. ولید بن مغیرہ

-155 غزوۂ بدر کب پیش آیا؟
A. 12 رمضان 2ھ B. 15 رمضان 2ھ
C. 17 رمضان 2ھ D. 21 رمضان 2ھ

-156 وہ کونسے صحابی تھے جنہوں نے غزوۂ بدر کے موقع پر ایک بہانے سے حضور اکرمؐ کے پیٹ مبارک پر بوسہ لینے کی سعادت حاصل کی؟
A. حضرت ابوبکر صدیقؓ B. حضرت سواد بن غزیہؓ

C. ابوسفیان D. وحشی بن حرب

-177 غزوۂ احد میں کتنے مسلمان شریک ہوئے؟

A. 700 B. 800

C. 900 D. 1000

-178 غزوۂ احد میں حضور اکرمؐ کے ساتھ مدینہ سے ایک ہزار افراد چلے تھے۔ بتایئے راستہ میں کس مقام سے عبداللہ بن ابی تین سو آدمیوں کو لے کر واپس ہوگیا تھا؟

A. شیخان سے B. ابواء سے

C. شوط سے D. نازیہ سے

-179 غزوۂ احد میں حضور اکرمؐ نے "جبل رماۃ" پر کس کی قیادت میں پچاس تیر انداز مقرر کئے تھے؟

A. عبداللہ بن جبیرؓ کی B. عبداللہ بن عباسؓ کی

C. عبداللہ بن سلامؓ کی D. عبداللہ بن مسعودؓ کی

-180 غزوۂ احد میں حضور اکرمؐ نے اپنی تلوار کسے عطا فرمائی تھی؟

A. حضرت علی المرتضیٰؓ کو B. حضرت عمر فاروقؓ کو

C. حضرت زبیر بن عوامؓ کو D. حضرت ابودجانہؓ کو

-181 غزوۂ احد میں قریش کی طرف سے سب سے پہلے کون قتل ہوا جو کہ ان کا علمبردار بھی تھا؟

A. عثمان بن ابوطلحہ B. طلحہ بن ابوطلحہ

C. ابوسعد بن ابوطلحہ D. مسافع بن طلحہ بن ابوطلحہ

-182 غزوۂ احد میں کتنے افراد نے قریش کا پرچم تھاما اور یکے بعد دیگرے قتل ہوئے اور پھر پرچم گرا رہا کسی نے نہ اٹھایا؟

A. 8 B. 9

C. 10 D. 11

-183 غزوۂ احد میں کون سے مسلمان جانباز تھے کہ جو سر پر سرخ پٹی باندھے میدان میں اکڑ اکڑ کر چل رہے تھے اور آپؐ نے جنگ کے موقع پر ایسی چال کو پسندیدہ قرار دیا تھا؟

A. حضرت علی المرتضیٰؓ B. حضرت عمر فاروقؓ

C. حضرت زبیر بن عوامؓ D. حضرت ابودجانہؓ

-184 غزوۂ احد میں حضرت حمزہؓ کو کس نے شہید کیا؟

A. وحشی بن حرب B. جبیر بن مطعم

C. طعیمہ بن عدی D. سباع بن عبدالعزیٰ

-185 حضرت حمزہ کے قاتل نے بعد میں اسلام قبول کر کے جنگ یمامہ میں اسی نیزے سے نبوت کے کس جھوٹے دعویدار کو قتل کر کے گویا کفارہ ادا کیا تھا؟

A. مسیلمہ کذاب B. اسود عنسی

C. طلیحہ اسدی D. سجاح بنت حارث

-186 غزوۂ احد میں وہ کون سے مسلمان شہید تھے کہ جنہیں فرشتوں نے غسل دیا؟

A. حضرت حمزہؓ B. حضرت حنظلہؓ

C. حضرت اصیرمؓ D. حضرت مصعب بن عمیرؓ

[illegible] کہ جس کا ہار بدر کے قیدیوں کے فدیہ میں آیا تھا؟

A. حضرت زینبؓ B. حضرت رقیہؓ
C. حضرت ام کلثومؓ D. حضرت فاطمہؓ

[illegible] کی فرضیت کس سال ہوئی؟

A. 1ھ B. 2ھ
C. 3ھ D. 4ھ

[illegible] سب سے پہلی عید الفطر کس سال منائی؟

A. 1ھ B. 2ھ
C. 3ھ D. 4ھ

تحویل قبلہ کا حکم کب نازل ہوا؟

A. 13 شعبان، 2ھ B. 14 شعبان، 2ھ
C. 15 شعبان، 2ھ D. 16 شعبان، 2ھ

-170 غزوۂ بدر کے بعد وہ کون شخص تھا کہ جو اپنی تلوار زہر آلود کر کے حضور اکرمؐ کے قتل کے ارادے سے مدینہ پہنچا لیکن آپؐ سے ملاقات کے بعد اسلام قبول کر لیا؟

A. صفوان بن امیہ B. عکرمہ بن ابوجہل
C. عمیر بن وہب D. وہب بن عمیر

-171 غزوۂ بدر کے فوراً بعد یہود کے کس قبیلے نے بدعہدی کا ارتکاب کیا؟

A. بنو قینقاع نے B. بنو نضیر نے
C. بنو قریظہ نے D. سب قبائل نے مل کر

-172 حضور اکرمؐ نے کتنے دن تک بنو قینقاع کا محاصرہ جاری رکھا؟

A. دس دن B. بارہ دن
C. چودہ دن D. پندرہ دن

-173 حضور اکرمؐ نے زبان دراز اور بدگو یہودی کعب بن اشرف کے قتل کے لیے جن صحابہؓ کو بھیجا ان کا قائد کون تھا؟

A. حضرت عباد بن بشرؓ B. حضرت محمد بن مسلمہؓ
C. حضرت ابونائلہؓ D. حضرت حارث بن اوسؓ

-174 غزوۂ احد کب ہوا؟

A. 4 شوال، 3ھ B. 5 شوال، 3ھ
C. 6 شوال، 3ھ D. 7 شوال، 3ھ

-175 غزوۂ احد میں قریش کے لشکر کی تعداد کیا تھی؟

A. 2900 B. 3000
C. 3100 D. 3200

-176 غزوۂ احد میں قریش کے لشکر کا سالار کون تھا؟

A. عکرمہ بن ابوجہل B. خالد بن ولید

واپس پلٹ گیا جبکہ مسلمان مقررہ مقام پر آٹھ روز تک انتظار کرتے رہے؟

A. غزوۂ بدر ثانیہ B. غزوۂ نجد
C. غزوۂ دومۃ الجندل D. غزوۂ ابواء

198- غزوۂ احزاب کس سال ہوا؟

A. 4ھ B. 5ھ
C. 6ھ D. 7ھ

199- غزوۂ احزاب کا دوسرا نام بتایئے؟

A. غزوۂ ودان B. غزوۂ ابواء
C. غزوۂ بنو قریظہ D. غزوۂ خندق

200- غزوۂ خندق کے موقع پر خندق کھودنے کی تجویز کس نے پیش کی تھی؟

A. حضرت صہیب رومیؓ B. حضرت بلال حبشیؓ
C. حضرت سلمان فارسیؓ D. حضرت نعیم بن مسعودؓ

201- غزوۂ خندق کے موقع پر کس صحابی نے بکری کا ایک بچہ ذبح کیا تھا کہ جو حضور اکرمؐ کے معجزہ سے ایک ہزار کے لشکر کو کافی ہوگیا؟

A. حضرت نعمان بن بشیرؓ B. حضرت عبداللہ بن رواحہؓ
C. حضرت جابر بن عبداللہؓ D. حضرت سعد بن عبادہؓ

202- غزوۂ احزاب کے لیے کس قبیلے نے کوشش کر کے دیگر قبائل کو تیار کیا؟

A. قریش نے B. بنو غطفان نے
C. بنو نضیر نے D. بنو قریظہ نے

203- غزوۂ احزاب میں جنوبی سمت سے کس قبیلے نے اپنے حلیف قبائل کے ہمراہ مدینہ پر چڑھائی کی؟

A. قریش نے B. بنو غطفان نے
C. بنو نضیر نے D. بنو قریظہ نے

204- غزوۂ احزاب میں مشرقی سمت سے کس قبیلے نے اپنے حلیف قبائل کے ہمراہ مدینہ پر چڑھائی کی؟

A. قریش نے B. بنو غطفان نے
C. بنو نضیر نے D. بنو قریظہ نے

205- غزوۂ احزاب کے موقع پر کس قبیلے نے معاہدہ کی خلاف ورزی کرتے ہوئے کفار سے تعاون شروع کر دیا؟

A. قریش نے B. بنو غطفان نے
C. بنو نضیر نے D. بنو قریظہ نے

206- غزوۂ احزاب کے موقع پر بنو غطفان اور ان کے حلیف قبائل کے لشکر کی تعداد کیا تھی؟

A. چار ہزار B. چھ ہزار
C. آٹھ ہزار D. دس ہزار

207- غزوہ احزاب کے موقع پر قریش اور ان کے خلیف قبائل کے لشکر کی تعداد کی تھی؟

A. چار ہزار B. چھ ہزار
C. آٹھ ہزار D. دس ہزار

187- غزوۂ احد میں وہ کون سے مسلمان شہید تھے جو اسی موقع پر مسلمان ہوئے اور تھوڑی ہی دیر بعد شہید کر دیئے گئے۔ان کی زندگی میں ایک نماز بھی نہ تھی لیکن وہ جنتی تھے؟

A. حضرت حمزہؓ B. حضرت حنظلہؓ
C. حضرت اصیرمؓ D. حضرت مصعب بن عمیرؓ

188- غزوۂ احد میں وہ کون سے مسلمان شہید تھے کہ جن کی شہادت پر افواہ پھیل گئی کہ محمدؐ شہید کر دیئے گئے ہیں۔کیونکہ ان کی آپؐ سے مشابہت تھی؟

A. حضرت حمزہؓ B. حضرت حنظلہؓ
C. حضرت اصیرمؓ D. حضرت مصعب بن عمیرؓ

189- غزوۂ احد میں وہ کون خوش نصیب تھے کہ جنہیں حضور اکرمؐ نے فرمایا تھا کہ تم پر میرے ماں باپ قربان ہوں؟

A. حضرت سعد بن ابی وقاصؓ B. حضرت سعد بن معاذؓ
C. حضرت سعد بن عبادہؓ D. حضرت سعید بن زیدؓ

190- غزوۂ احد میں وہ کون شخص تھا کہ جو حضور اکرمؐ کا نیزہ لگنے سے ہلاک ہوا اور اس کے متعلق آپؐ نے اپنے مکی دور میں ہی ارشاد فرما دیا تھا کہ یہ میرے ہاتھوں قتل ہوگا؟

A. ولید بن مغیرہ B. ارطاۃ بن شرجیل
C. امیہ بن خلف D. ابی بن خلف

191- غزوۂ احد میں وہ کون شخص تھا کہ جو مسلمانوں کی طرف سے لڑا اور قتل بھی ہوا لیکن اس کے باوجود حضور اکرمؐ نے اسے جہنمی قرار دیا کیونکہ وہ اسلام کیلئے نہیں بلکہ صرف قبائلی عصبیت کی وجہ سے لڑا تھا؟

A. قزمان B. قیس
C. قبیصہ D. کشبہ

192- وہ سب سے پہلے صحابیؓ کون تھے کہ جنہوں نے قتل ہونے سے پہلے دو نفل پڑھنے کا طریقہ جاری کیا؟

A. حضرت زید بن دثنہؓ B. حضرت خبیبؓ بن عدی
C. حضرت خباب بن ارتؓ D. حضرت عبداللہ بن طارقؓ

193- وہ کونسا سانحہ تھا کہ جس میں ستر قاری صحابہ کرامؓ کو شہید کر دیا گیا؟

A. رجیع B. بئر معونہ
C. سریہ ابوسلمہ D. غزوۂ بنی نضیر

194- بئر معونہ اور رجیع کے حادثات کس سال پیش آئے؟

A. 1ہجری B. 2ہجری
C. 3ہجری D. 4ہجری

195- غزوۂ بنی نضیر کس سال ہوا؟

A. 1ھ B. 2ھ
C. 3ھ D. 4ھ

196- غزوۂ بنی نضیر میں مسلمانوں کے مقابل کونسا فریق تھا؟

A. مشرکین مکہ B. منافقین
C. یہود D. نصاریٰ

197- وہ کونسا معرکہ تھا کہ جس کا احد کے روز خود قریش نے چیلنج کیا تھا اور پھر ابوسفیان دو ہزار کے لشکر کے ساتھ معرکے کیلئے نکلا بھی تھا' لیکن راستہ

-218 غزوۂ بنو قریظہ کے فوراً بعد کس صحابیؓ کی شہادت پر حضور اکرمؐ نے فرمایا کہ اس کی موت سے رحمٰن کا عرش ہل گیا؟

A. حضرت سعد بن عبادہؓ
B. حضرت سعد بن معاذؓ
C. حضرت سعد بن ابی وقاصؓ
D. حضرت سعید بن زیدؓ

-219 غزوۂ بنو قریظہ کے بعد ایک یہودی حیی بن اخطب کو قتل کیا گیا۔ بتائیے یہ امہات المومنین میں سے کس کا باپ تھا؟

A. ام المومنین حضرت سودہؓ
B. ام المومنین حضرت جویریہؓ
C. ام المومنین حضرت میمونہؓ
D. ام المومنین حضرت صفیہؓ

-220 ام المومنین حضرت جویریہؓ کس غزوہ میں قیدی بن کر آئی تھیں؟

A. غزوہ بنی نضیر
B. غزوہ بنی قریظہ
C. غزوہ بنی قینقاع
D. غزوہ بنی مصطلق یا غزوہ مریسیع

-221 وہ کونسا غزوہ تھا کہ جس سے واپسی کے وقت رئیس المنافقین عبداللہ بن ابی نے حضور اکرمؐ اور مہاجر صحابہ کرامؓ کو (معاذ اللہ) ذلیل لوگ کہا تھا؟

A. غزوہ بنی نضیر
B. غزوہ بنی قریظہ
C. غزوہ بنی قینقاع
D. غزوہ بنی مصطلق یا غزوہ مریسیع

-222 واقعہ افک کس غزوہ سے واپسی کے دوران پیش آیا؟

A. غزوہ بنی نضیر
B. غزوہ بنی قریظہ
C. غزوہ بنی قینقاع
D. غزوہ بنی مصطلق یا غزوہ مریسیع

-223 واقعہ افک میں حضرت عائشہؓ پر کس آدمی کے متعلق الزام لگایا گیا؟

A. صفوان بن معطلؓ
B. صفوان بن امیہؓ
C. صیفی بن ابورافع
D. ابوصفوان

-224 واقعہ افک سے متعلق حضرت عائشہؓ کی پاکدامنی پر شہادت کے طور پر کس سورۃ کی آیات نازل ہوئیں؟

A. سورہ التوبہ
B. سورہ الحجرات
C. سورہ النور
D. سورہ محمد

-225 صلح حدیبیہ کب ہوئی؟

A. 4ھ
B. 5ھ
C. 6ھ
D. 7ھ

-226 صلح حدیبیہ کے موقع پر حضور اکرمؐ کے ساتھ کتنے مسلمان تھے؟

A. 1000
B. 1100
C. 1200
D. 1400

-227 حدیبیہ کے سفر میں حضور اکرمؐ جس اونٹنی پر سوار تھے اس کا کیا نام تھا؟

A. براق
B. قصواء
C. ناقہ
D. الجمل

208- غزوۂ احزاب کے موقع پر کفار کے لشکر کی کل تعداد کیا تھی؟

A. چار ہزار
B. چھ ہزار
C. آٹھ ہزار
D. دس ہزار

209- غزوۂ احزاب کے موقع پر قریش کا پڑاؤ کہاں تھا؟

A. کوہ سلع کے قریب
B. ذنب نقمی میں
C. مجمع الاسیال میں
D. قلعہ خیبر میں

210- غزوۂ احزاب کے موقع پر بنو غطفان کا پڑاؤ کہاں تھا؟

A. کوہ سلع کے قریب
B. ذنب نقمی میں
C. مجمع الاسیال میں
D. قلعہ خیبر میں

211- غزوۂ احزاب کے موقع پر اسلامی لشکر نے کس مقام پر قلعہ بندی کی شکل اختیار کی تھی؟

A. کوہ سلع کے قریب
B. ذنب نقمی میں
C. مجمع الاسیال میں
D. قلعہ خیبر میں

212- غزوۂ احزاب کے موقع پر کفار کے کس پہلوان نے خندق پار کر کے مبارزت طلبی کی اور حضرت علی المرتضیٰؓ نے اس کا کام تمام کر دیا؟

A. ضرار بن خطاب نے
B. خطاب بن ضرار نے
C. عمرو بن عبدود نے
D. اسد بن عبدالعزیٰ نے

213- غزوۂ احزاب میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

A. 4
B. 6
C. 8
D. 10

214- غزوۂ احزاب میں کتنے کافر جہنم واصل ہوئے؟

A. 4
B. 6
C. 8
D. 10

215- غزوۂ احزاب کے موقع پر کس صحابیؓ نے کفار کی صفوں میں انتشار پیدا کیا؟

A. حضرت سلمان فارسیؓ
B. حضرت جابر بن عبداللہؓ
C. حضرت نعیم بن مسعودؓ
D. حضرت نعیم بن عبداللہؓ

216- بنو قریظہ کی بدعہدی کی سزا دینے کیلئے مسلمانوں نے ان کا محاصرہ کب کیا؟

A. 4ھ
B. 5ھ
C. 6ھ
D. 7ھ

217- غزوۂ بنو قریظہ کے موقع پر وہ کونسے صحابیؓ تھے کہ جنہوں نے اپنی ایک غلطی کی سزا کے طور پر اپنے آپ کو چھ روز تک ایک ستون سے باندھے رکھا۔ صرف نمازوں کے اوقات میں ان کی بیوی انہیں کھول دیتی۔ یہاں تک کہ اللہ رب العزت نے ان کی توبہ نازل فرمائی؟

A. حضرت ابولبابہؓ
B. حضرت عمار بن یاسرؓ
C. حضرت خلاد بن سویدؓ
D. حضرت سعد بن معاذؓ

A. ثمامہ بن اثالؓ B. ابوبصیرؓ
C. ابوجندلؓ D. ثابت بن ارقمؓ

239- صلح حدیبیہ کے بعد کس سورۃ کی آیات نازل ہوئیں کہ جن میں مسلمانوں کو فتح کی نوید سنائی گئی؟
A. سورہ الفتح B. سورہ الملک
C. سورہ النصر D. سورہ العصر

240- حضور اکرمؐ نے مختلف بادشاہوں کے نام خطوط کس سال بھیجے؟
A. 4ھ B. 5ھ
C. 6ھ D. 7ھ

241- حضور اکرمؐ نے خطوط پر مہر لگانے کے لیے جو چاندی کی انگوٹھی بنوائی اس پر محمد رسول اللہ کس ترتیب سے لکھا ہوا تھا؟
A. محمد رسول اللہ B. محمد رسول اللہ
C. محمد رسول اللہ D. محمد رسول اللہ

242- شاہ حبشہ نجاشی کا اصل نام کیا تھا۔ جسے حضور اکرمؐ نے خط لکھا؟
A. ہرقل B. خسرو پرویز
C. جریج بن متی D. اصحمہ بن ابجر

243- شاہ فارس کسریٰ کا اصل نام کیا تھا؟ جسے حضور اکرمؐ نے خط لکھا؟
A. ہرقل B. خسرو پرویز
C. جریج بن متی D. اصحمہ بن ابجر

244- شاہ روم قیصر کا اصل نام کیا تھا؟ جسے حضور اکرمؐ نے خط لکھا؟
A. ہرقل B. خسرو پرویز
C. جریج بن متی D. اصحمہ ابجر

245- شاہ مصر مقوقس کا اصل نام کیا تھا؟ جسے حضور اکرمؐ نے خط لکھا؟
A. ہرقل B. خسرو پرویز
C. جریج بن متی D. اصحمہ ابجر

246- وہ کونسا بادشاہ تھا کہ جس نے حضور اکرمؐ کے نامہ مبارک کی تعظیم کی اور اسلام قبول کیا اور جب 9ھ میں اس نے وفات پائی تو حضور اکرمؐ نے اس کی غائبانہ نماز جنازہ ادا فرمائی؟
A. قیصر روم ہرقل B. کسریٰ فارس خسرو پرویز
C. مقوقس مصر جریج بن متی D. شاہ حبشہ نجاشی اصحمہ بن ابجر

247- وہ کونسا بادشاہ تھا کہ جس نے حضور اکرمؐ کے نامہ مبارک کے ٹکڑے کئے اور توہین کی؟
A. قیصر روم ہرقل B. کسریٰ فارس خسرو پرویز
C. مقوقس مصر جریج بن متی D. شاہ حبشہ نجاشی اصحمہ بن ابجر

248- حضور اکرمؐ کے نامہ مبارک کو چاک کرنے والے خسرو پرویز کو اسی سال اس کے اپنے ہی بیٹے نے قتل کر دیا۔ بتایئے اس بیٹے کا کیا نام تھا؟
A. شیرویہ B. منذر

-228 صلوۃ خوف کا حکم کس سفر میں نازل ہوا؟
A. تبوک کے سفر میں B. خیبر کے سفر میں
C. حدیبیہ کے سفر میں D. فتح مکہ کے سفر میں

-229 حدیبیہ میں کس نے آپؐ کو اطلاع دی کہ کفار آپ کو روکنے کا ارادہ رکھتے ہیں؟
A. عروہ بن مسعود ثقفی B. خراش بن امیہؓ
C. سہیل بن عمرو D. بدیل بن ورقاء

-230 حدیبیہ کے مقام پر وہ کون شخص تھا کہ جس کے ساتھ مذاکرات کے دوران حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت مغیرہ بن شعبہؓ کی اس سے قدرے تلخ کلامی ہوگئی؟
A. عروہ بن مسعود ثقفی B. خراش بن امیہؓ
C. سہیل بن عمرو D. بدیل بن ورقاء

-231 حدیبیہ کے مقام پر حضرت عثمانؓ سے پہلے حضور اکرمؐ نے کس کو قریش کی طرف بھیجا تھا کہ جسے قریش نے قتل کرنا چاہا لیکن وہ بچ کر نکل آئے؟
A. عروہ بن مسعود ثقفی B. خراش بن امیہؓ
C. سہیل بن عمرو D. بدیل بن ورقاء

-232 بیعت رضوان کس صحابی کے قتل کی افواہ پر منعقد ہوئی؟
A. حضرت ابوبکر صدیقؓ B. حضرت عمر فاروقؓ
C. حضرت عثمان غنیؓ D. حضرت علی المرتضیٰؓ

-233 بیعت رضوان کے موقع پر سب سے پہلے بیعت کس نے کی؟
A. معقل بن یسارؓ B. سلمہ بن اکوعؓ
C. ابوسنان اسدیؓ D. خراش بن امیہؓ

-234 بیعت رضوان کے موقع پر وہ کون تھے کہ جنہوں نے تین دفعہ بیعت کی؟
A. معقل بن یسارؓ B. سلمہ بن اکوع
C. ابوسنان اسدی D. خراش بن امیہؓ

-235 بیعت رضوان کے موقع پر چودہ سو افراد میں سے وہ واحد منافق آدمی کون تھا کہ جس نے بیعت میں شرکت نہیں کی؟
A. عبداللہ بن ابی B. عبداللہ بن سبا
C. قزمان D. جد بن قیس

-236 بیعت رضوان کے بعد قریش نے صلح کی شرائط طے کرنے کیلئے کسے بھیجا؟
A. سہیل بن عمرو کو B. عمرو بن سہیل کو
C. سہیل بن عمر کو D. عمر بن سہیل کو

-237 معاہدۂ حدیبیہ کی تحریر کس نے لکھی؟
A. حضرت ابوبکر صدیقؓ B. حضرت علی المرتضیٰؓ
C. سہیل بن عمرو D. مکرز بن حفص

-238 معاہدۂ حدیبیہ کے موقع پر وہ کونسے صحابی تھے کہ جو سہیل بن عمرو کے بیٹے تھے بیڑیاں پہنے ہوئے آئے لیکن آپؐ نے معاہدہ کی پاسداری کے لیے انہیں واپس بھیج دیا؟

C. 2000 D. 2100

259- عمرۂ قضا کے سفر میں حضور اکرمؐ نے کس خاتون سے شادی کی؟

A. ام المومنین حضرت سودہؓ B. ام المومنین حضرت جویریہؓ

C. ام المومنین حضرت میمونہؓ D. ام المومنین حضرت صفیہؓ

260- جنگ موتہ کس سال ہوئی؟

A. 7ھ B. 8ھ

C. 9ھ D. 10ھ

261- جنگ موتہ میں مسلمان مجاہدوں کی تعداد کیا تھی؟

A. دو ہزار B. تین ہزار

C. چار ہزار D. پانچ ہزار

262- جنگ موتہ میں مسلمانوں کے مقابلہ میں رومیوں کی تعداد کیا تھی؟

A. دو لاکھ B. تین لاکھ

C. چار لاکھ D. پانچ لاکھ

263- جنگ موتہ کا پہلا مسلمان سپہ سالار کون تھا کہ جو شہید ہو گیا؟

A. حضرت زید بن حارثہؓ B. حضرت خالد بن ولیدؓ

C. حضرت عبداللہ بن رواحہؓ D. حضرت جعفر طیار بن ابی طالبؓ

264- جنگ موتہ کا دوسرا مسلمان سپہ سالار کون تھا کہ جو شہید ہو گیا؟

A. حضرت زید بن حارثہؓ B. حضرت خالد بن ولیدؓ

C. حضرت عبداللہ بن رواحہؓ D. حضرت جعفر طیار بن ابی طالبؓ

265- جنگ موتہ کا تیسرا مسلمان سپہ سالار کون تھا کہ جو شہید ہو گیا؟

A. حضرت زید بن حارثہؓ B. حضرت خالد بن ولیدؓ

C. حضرت عبداللہ بن رواحہؓ D. حضرت جعفر طیار بن ابی طالبؓ

266- جنگ موتہ کا چوتھا مسلمان سپہ سالار کون تھا کہ جس کے ہاتھوں اللہ نے فتح نصیب فرمائی؟

A. حضرت زید بن حارثہؓ B. حضرت خالد بن ولیدؓ

C. حضرت عبداللہ بن رواحہؓ D. حضرت جعفر طیار بن ابی طالبؓ

267- جنگ موتہ میں وہ کونسا مسلمان سپہ سالار تھا کہ جس کے دونوں بازو کٹ گئے لیکن اس نے پھر بھی پرچم کو اپنے سینے سے چمٹائے رکھا؟

A. حضرت زید بن حارثہؓ B. حضرت خالد بن ولیدؓ

C. حضرت عبداللہ بن رواحہؓ D. حضرت جعفر طیار بن ابی طالبؓ

268- جنگ موتہ کے معرکے میں حضرت خالد بن ولیدؓ کے ہاتھ میں کتنی تلواریں ٹوٹیں؟

A. 7 B. 9

C. 11 D. 13

D. حارث

C. ہوزہ

-249 غزوۂ خیبر کب ہوا؟

A. محرم 7ھ B. صفر 7ھ

C. محرم 8ھ D. صفر 8ھ

-250 خیبر میں حضور اکرمؐ کے ساتھ کتنے جانباز تھے؟

A. 1000 B. 1100

C. 1300 D. 1400

-251 وہ کونسے مشہور صحابی ہیں کہ جو غزوۂ خیبر کے موقع پر آپؐ کی روانگی کے بعد مسلمان ہو کر خیبر میں پہنچے لیکن اس وقت تک خیبر فتح ہو چکا تھا البتہ آپؐ نے مال غنیمت میں انھیں اور ان کے رفقاء کو شریک کر لیا؟

A. حضرت عبداللہ بن عباسؓ B. حضرت عبداللہ بن مسعودؓ

C. حضرت ابوھریرہؓ D. حضرت عمرو بن العاصؓ

-252 خیبر میں کتنے بڑے قلعے تھے؟

A. 5 B. 6

C. 7 D. 8

-253 خیبر کا وہ کونسا قلعہ تھا جس پر مسلمانوں نے سب سے پہلے حملہ کیا اور اسی قلعہ میں یہود کے مشہور پہلوان مرحب سے مقابلہ کیا گیا؟

A. قلعہ ناعم B. قلعہ صعب

C. قلعہ زبیر D. قلعہ اُبی

-254 امہات المومنینؓ میں سے وہ کونسی ہیں کہ جو خیبر میں قیدی کی حیثیت سے گرفتار ہو کر آئی تھیں؟

A. ام المومنین حضرت سودہؓ B. ام المومنین حضرت جویریہؓ

C. ام المومنین حضرت میمونہؓ D. ام المومنین حضرت صفیہؓ

-255 7ھ میں حضور اکرمؐ کو ایک یہودی سلام بن مشکم کی یہودیہ بیوی نے بکری کے گوشت میں زہر ملا کر دیا۔ بتایئے اس عورت کا نام کیا تھا؟

A. زینب بنت منبہ B. زینب بنت حارث

C. زینب بنت قزمان D. زینب بنت خسرو

-256 ایک یہودیہ عورت نے جب حضور اکرمؐ کو زہر دیا تو آپؐ کے اس کے متعلق بتانے سے قبل وہ کونسے صحابیؓ تھے کہ جو ایک لقمہ نگل چکے تھے اور اسی سے شہید ہو گئے؟

A. حضرت بشر بن براءؓ B. حضرت براء بن عازبؓ

C. حضرت خیثمہ بن مسعودؓ D. حضرت عبداللہ بن مسعودؓ

-257 حضور اکرمؐ نے عمرۂ قضا کب ادا فرمایا؟

A. ذیقعد 7ھ B. ذی الحج 7ھ

C. محرم 8ھ D. صفر 8ھ

-258 عمرۂ قضا کے موقع پر حضور اکرمؐ کے ساتھ کتنے اصحاب تھے؟

A. 1400 B. 1600

A. دس ہزار B. بیس ہزار
C. تیس ہزار D. ایک لاکھ

279- فتح مکہ کب ہوئی؟
A. شعبان 8ھ B. رمضان 8ھ
C. شوال 8ھ D. ذیقعد 8ھ

280- غزوۂ حنین کب ہوا؟
A. شعبان 8ھ B. رمضان 8ھ
C. شوال 8ھ D. ذیقعد 8ھ

281- حضور اکرمؐ نے ازواج مطہرات سے ایک ماہ کے لیے ایلاء کس سال کیا تھا؟
A. 7ھ B. 8ھ
C. 9ھ D. 10ھ

282- کس موقع پر حضرت ابوبکر صدیقؓ نے اپنا سارا مال اور حضرت عمر فاروقؓ نے اپنا آدھا مال اللہ کی راہ میں دے دیا تھا؟
A. فتح مکہ کے موقع پر B. غزوہ حنین کے موقع پر
C. غزوہ طائف کے موقع پر D. غزوہ تبوک کے موقع پر

283- غزوہ تبوک میں حضور اکرمؐ کے ساتھ کتنے جانباز تھے؟
A. دس ہزار B. بیس ہزار
C. تیس ہزار D. چالیس ہزار

284- تبوک کی راہ میں اسلامی لشکر کا گزر کسی ایسی قوم کے علاقے سے ہوا تھا کہ جس پر اللہ کا عذاب نازل ہوا تھا؟
A. قوم نوح B. قوم عاد
C. قوم ثمود D. قوم لوط

285- غزوۂ تبوک کس سال ہوا؟
A. 7ھ B. 8ھ
C. 9ھ D. 10ھ

286- حضرت کعب بن مالکؓ حضرت صرارہ بن ربیعؓ اور حضرت ہلال بن امیہؓ غزوۂ تبوک کے موقع پر سچے مسلمان ہونے کے باوجود بغیر کسی مجبوری کے مدینہ میں رہ گئے تھے۔ تبوک سے واپسی پر حضور اکرمؐ نے پیچھے رہ جانے والے منافقین کے علاوہ ان تینوں سے بھی بائیکاٹ کیا۔ بتایئے کتنے روز بعد سورہ توبہ میں ان کی توبہ نازل ہوئی؟
A. چالیس روز بعد B. پچاس روز بعد
C. ساٹھ روز بعد D. ستر روز بعد

287- رئیس المنافقین عبداللہ بن ابی کی نماز جنازہ حضور اکرمؐ نے کب پڑھائی کہ جب آئندہ کے لیے ایسے بندے پر نماز جنازہ نہ پڑھنے کی وحی نازل ہوئی؟
A. 8ھ B. 9ھ
C. 10ھ D. 11ھ

288- 9ھ کے حج کی امامت کس نے کی؟
A. حضور اکرمؐ نے B. حضرت ابوبکر صدیقؓ نے

269- بنو بکر نے بنو خزاعہ پر کب حملہ کیا کہ جس کے نتیجے میں مکہ فتح ہوا؟

A. شعبان 8ھ
B. رمضان 8ھ
C. شوال 8ھ
D. ذیقعد 8ھ

270- وہ کونسے صحابیؓ تھے کہ جنہوں نے اپنے بچوں کی حفاظت کی خاطر مکہ والوں پر احسان رکھنے کے لیے حضور اکرمؐ کے مکہ پر حملہ کے ارادے کے متعلق مکہ والوں کی طرف پیشگی پیغام بھیج دیا؟

A. حضرت مقدادؓ
B. حضرت زبیرؓ
C. حضرت ابومرثدؓ
D. حضرت حاطب بن ابی بلتعہؓ

271- فتح مکہ کے موقع پر راستہ میں مرالظہران کے مقام پر ابوسفیانؓ کو کس نے پکڑ کر حضور اکرمؐ کے دربار میں پیش کیا اور پھر ابوسفیانؓ نے اسلام قبول کیا؟

A. حضرت عمر فاروقؓ نے
B. حضرت علی المرتضیٰؓ نے
C. حضرت عباسؓ نے
D. حضرت وحشیؓ نے

272- فتح مکہ کے موقع پر حضور اکرمؐ نے کس کے گھر کو دارالامان قرار دیا تھا؟

A. حضرت ابوسفیانؓ کے
B. حضرت عباسؓ کے
C. حضرت حسان بن ثابتؓ کے
D. حضرت ابوعبیدہ بن جراحؓ کے

273- فتح مکہ کے موقع پر مسجد حرام میں کتنے بت نصب تھے؟

A. 360
B. 361
C. 363
D. 365

274- فتح مکہ کے بعد حضور اکرمؐ نے خانہ کعبہ کی کنجی کس کے سپرد کی؟

A. حضرت عثمان بن عفانؓ کے
B. حضرت عثمان بن طلحہؓ کے
C. حضرت عثمان بن مظعونؓ کے
D. حضرت قدامہ بن مظعونؓ

275- فتح مکہ کے موقع پر حضور اکرمؐ نے کتنے افراد کے متعلق فرمایا تھا کہ اگر وہ کعبے کے پردے کے نیچے بھی پائے جائیں تو بھی انہیں قتل کر دیا جائے۔

A. 7
B. 9
C. 11
D. 13

276- فتح مکہ کے موقع پر حضور اکرمؐ نے جن نو افراد سے متعلق فرمایا تھا کہ انہیں ہر حال میں قتل ہونا چاہیے' ان میں سے کتنے قتل ہوئے اور کتنوں نے اسلام قبول کر لیا؟

A. تین قتل ہوئے' چھ نے اسلام قبول کر لیا
B. چھ قتل ہوئے' تین نے اسلام قبول کر لیا
C. چار قتل ہوئے' پانچ نے اسلام قبول کر لیا
D. پانچ قتل ہوئے' چار نے اسلام قبول کر لیا

277- فتح مکہ کے موقع پر حضور اکرمؐ نے کتنے روز مکہ میں قیام فرمایا؟

A. 15 روز
B. 17 روز
C. 19 روز
D. 21 روز

278- فتح مکہ کے موقع پر حضور اکرمؐ کے ساتھ کتنے جانباز تھے؟

A. حضرت اسامہ بن زیدؓ کی
B. حضرت زید بن ثابتؓ کی
C. حضرت زید بن حارثہؓ کی
D. حضرت زید بن دشنہؓ کی

300- حضور اکرمؐ نے اپنی زندگی میں جہاد کے لیے جو آخری لشکر بھیجا تھا وہ کس مقام تک پہنچا تھا کہ پھر آپ کی بیماری کی اطلاع پر اسے رکنا اور پھر واپس ہونا پڑا؟

A. صفراء تک
B. قبا تک
C. جرف تک
D. بدر تک

301- حضور اکرمؐ نے دامن احد میں جا کر احد کے شہداء کیلئے دعا کب فرمائی؟

A. 8ھ
B. 9ھ
C. 10ھ
D. 11ھ

302- حضور اکرمؐ کے مرض الموت کا آغاز کب ہوا؟

A. 27 صفر 11ھ
B. 28 صفر 11ھ
C. 29 صفر 11ھ
D. 30 صفر 11ھ

303- حضور اکرمؐ کی زندگی کے آخری ایام میں امامت کے فرائض کس نے سرانجام دیئے؟

A. حضرت ابوبکر صدیقؓ نے
B. حضرت عمر فاروقؓ نے
C. حضرت عثمان غنیؓ نے
D. حضرت علی المرتضیٰؓ نے

304- حضور اکرمؐ کی وفات کب ہوئی؟

A. 9 ربیع الاول 11ھ بروز پیر
B. 10 ربیع الاول 11ھ بروز پیر
C. 11 ربیع الاول 11ھ بروز پیر
D. 12 ربیع الاول 11ھ بروز پیر

305- حضور اکرمؐ کی زندگی کے آخری روز آپؐ کو مسواک کس نے چبا کر دی؟

A. حضرت ابوبکر صدیقؓ
B. حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر صدیقؓ
C. حضرت عائشہ صدیقہؓ
D. حضرت فاطمۃ الزہراءؓ

306- حضور اکرمؐ کی وفات کس وقت ہوئی؟

A. فجر کے وقت
B. چاشت کے وقت
C. ظہر کے وقت
D. عصر کے وقت

307- وفات کے وقت حضور اکرمؐ کی عمر مبارک کیا تھی؟

A. 63 سال
B. 63 سال ایک دن
C. 63 سال دو دن
D. 63 سال تین دن

308- حضور اکرمؐ کی وفات کے بعد صحابہ کرامؓ کے درمیان خلافت سے متعلق بحث کہاں پر ہوئی؟

A. شعب ابی طالب
B. ثقیفہ بنی ساعدہ
C. عقبہ
D. طائف

309- حضور اکرمؐ کا لباس مبارک غسل کے وقت کس نے اتارا؟

A. حضرت ابوبکر صدیقؓ
B. حضرت علی المرتضیٰؓ

C. حضرت عمر فاروقؓ نے D. حضرت عثمان غنیؓ نے

289- حضور اکرمؐ نے 9ھ کے حج کے موقع پر سورہ توبہ میں آنے والے حکم کے مطابق اعلان کے لیے۔ ۔ ۔ ۔ کو بھیجا؟

A. حضرت ابوبکر صدیقؓ کو B. حضرت عمر فاروقؓ کو

C. حضرت عثمان غنیؓ کو D. حضرت علی المرتضیٰؓ کو

290- عام الوفود کس سال کو کہا جاتا ہے؟

A. 8ھ کو B. 9ھ کو

C. 10ھ کو D. 11ھ کو

291- حضور اکرمؐ نے آخری حج کس سال ادا فرمایا؟

A. 8ھ B. 9ھ

C. 10ھ D. 11ھ

292- 9 ذی الحج 10ھ کو میدان عرفات میں خطبہ حجۃ الوداع کے موقع پر آپ کس چیز پر سوار تھے؟

A. اپنی اونٹنی قصواء پر تھے B. اپنے خچر پر سوار تھے

C. کسی صحابی نے سواری کے لیے گھوڑا پیش کیا تھا D. ایک بلند ٹیلے پر کھڑے تھے

293- خطبہ حجۃ الوداع کے موقع پر کتنے جاں نثاران اسلام جمع تھے؟

A. ایک لاکھ B. ایک لاکھ دس ہزار

C. ایک لاکھ چوبیس ہزار D. ایک لاکھ چھتیس ہزار

294- خطبہ حجۃ الوداع کے موقع پر کونسے صحابیؓ آپؐ کے ارشادات کو بلند آواز سے دوسرے صحابہ تک پہنچا رہے تھے؟

A. حضرت عمر فاروقؓ B. حضرت بلال حبشیؓ

C. حضرت عکرمہؓ بن ابی جہل D. حضرت ربیعہ بن امیہؓ

295- حجۃ الوداع میں حضور اکرمؐ نے اونٹوں کی قربانی میں اپنے ساتھ حضرت علیؓ کو ملایا۔ بتایئے آپؐ اور حضرت علیؓ نے کل کتنے اونٹ ذبح کیے؟

A. 37 B. 63

C. 87 D. 100

296- حجۃ الوداع کے موقع پر حضور اکرمؐ نے خود اپنے دست مبارک سے کتنے اونٹ ذبح کیے؟

A. 37 B. 63

C. 87 D. 100

297- حجۃ الوداع کے موقع پر حضرت علیؓ نے کتنے اونٹ ذبح کیے؟

A. 37 B. 63

C. 87 D. 100

298- حضور اکرمؐ نے جہاد کے لیے اپنی زندگی کا آخری لشکر کس علاقے کی طرف بھیجا؟

A. تبوک کی طرف B. روم کی طرف

C. خیبر کی طرف D. حنین کی طرف

299- حضور اکرمؐ نے جہاد کے لیے اپنی زندگی کا آخری لشکر کس کی قیادت میں بھیجا؟

A. 4000 B. 5000
C. 6000 D. 7000

321- حضرت ابو بکر صدیقؓ کے دور میں وہ کونسا جھوٹا مدعی نبوت تھا کہ جو حضرت خالد بن ولیدؓ کے مقابلہ سے بھاگ گیا اور پھر اس نے حضرت عمر فاروقؓ کے دور میں اسلام قبول کر لیا؟

A. مسیلمہ کذاب B. اسود عنسی
C. طلیحہ اسدی D. سجاح بنت حارث

322- نبوت کی جھوٹی دعویدار سجاح بنت حارث نے کس جھوٹے مدعی نبوت سے شادی کی؟

A. مسیلمہ کذاب B. اسود عنسی
C. طلیحہ اسدی D. لقیط بن مالک

323- مسیلمہ کذاب کے مقابلہ میں حضرت ابو بکر صدیقؓ نے پہلا لشکر کس کی قیادت میں بھیجا کہ جسے شکست ہوئی؟

A. حضرت خالد بن ولیدؓ B. حضرت عکرمہؓ بن ابوجہل
C. حضرت شرجیل بن حسنہؓ D. حضرت عدی بن حاتمؓ

324- مسیلمہ کذاب کے مقابلہ میں حضرت ابو بکر صدیقؓ نے دوسرا لشکر کس کی قیادت میں بھیجا کہ جس نے اس فتنہ کو ختم کیا؟

A. حضرت خالد بن ولیدؓ B. حضرت عکرمہؓ بن ابوجہل
C. حضرت شرجیل بن حسنہؓ D. حضرت عدی بن حاتمؓ

325- مسیلمہ کذاب کے خلاف ہونے والی جنگ کو کیا نام دیا جاتا ہے کہ جس میں مسیلمہ قتل ہوا؟

A. جنگ مسیلمہ B. جنگ یمامہ
C. جنگ حق و باطل D. جنگ وحشی بن حربؓ

326- جنگ یمامہ میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

A. 700 B. 900
C. 1100 D. 1200

327- جنگ یمامہ میں شہید ہونے والے مسلمانوں میں سے حافظِ قرآن کتنے تھے؟

A. 700 B. 900
C. 1100 D. 1200

328- بحرین کے مرتدین کے فتنہ کو کچلنے کے لیے حضرت ابو بکر صدیقؓ نے کس کی قیادت میں لشکر بھیجا؟

A. حضرت خالد بن ولیدؓ B. حضرت عکرمہؓ بن ابوجہل
C. حضرت حذیفہ بن محصنؓ D. حضرت علاء بن الحضرمیؓ

329- نبوت کا وہ کونسا جھوٹا دعویدار تھا کہ جس نے حضور اکرمؐ کی حیات مبارکہ میں ہی نبوت کا دعویٰ کیا۔ آپؐ نے اس کے خلاف فوج بھیجی اور حضور اکرمؐ کی وفات سے صرف ایک دن اور ایک رات قبل اسے حضرت فیروزؓ نے قتل کر دیا اور حضور اکرمؐ کو بذریعہ وحی بتلا دیا گیا؟

A. مسیلمہ کذاب B. اسود عنسی
C. طلیحہ اسدی D. سجاح بنت حارث

330- جھوٹے مدعی نبوت لقیط بن مالک کے خلاف حضرت ابو بکر صدیقؓ نے کس کی قیادت میں فوج بھیجی؟

A. حضرت خالد بن ولیدؓ B. حضرت عکرمہؓ بن ابوجہل
C. حضرت حذیفہ بن محصنؓ D. حضرت علاء بن الحضرمیؓ

C. حضرت عباسؓ D. لباس سمیت غسل دیا گیا

-310 حضور اکرمؐ کی تدفین امہات المومنینؓ میں سے کس کے حجرہ میں ہوئی؟

A. حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ B. حضرت عائشہ صدیقہؓ
C. حضرت حفصہؓ D. حضرت ام حبیبہؓ

-311 حضور اکرمؐ کا کفن مبارک کیا تھا؟

A. دو سفید یمنی چادریں B. تین سفید یمنی چادریں
C. دو سفید بصری چادریں D. تین سفید بصری چادریں

-312 حضور اکرمؐ کی قبر مبارک (لحد) کس نے کھودی؟

A. حضرت ابوطلحہؓ B. حضرت بلالؓ
C. حضرت طلحہ بن عبیداللہؓ D. حضرت طلحہ بن زبیرؓ

-313 حضور اکرمؐ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

A. حضرت ابوبکر صدیقؓ B. حضرت علی المرتضیٰؓ
C. حضرت عباسؓ D. سب نے انفرادی طور پر پڑھی

-314 حضور اکرمؐ کے کونسے صاحبزادے حضرت ماریہ قبطیہؓ کے بطن سے تھے؟

A. حضرت قاسمؓ B. حضرت عبداللہؓ
C. حضرت ابراہیمؓ D. کوئی بھی نہیں

-315 حضور اکرمؐ کے کس صاحبزادے کے لقب طیب، طاہر، مطیب اور مطہر تھے؟

A. حضرت قاسمؓ B. حضرت عبداللہؓ
C. حضرت ابراہیمؓ D. یہ چار الگ بیٹے تھے

-316 ثقیفہ بنی ساعدہ میں انصار نے خلافت کے لیے کس کا نام تجویز کیا تھا؟

A. حضرت ابوبکر صدیقؓ B. حضرت عمر فاروقؓ
C. حضرت سعد بن عبادہؓ D. حضرت سعد بن معاذؓ

-317 حضور اکرمؐ کی حیات مبارکہ میں کن دو مدعیان نبوت نے نبوت کے جھوٹے دعوے کیے؟

A. مسیلمہ کذاب و اسود عنسی B. مسیلمہ کذاب و طلیحہ اسدی
C. سجاح بنت حارث و طلیحہ اسدی D. طلیحہ اسدی و اسود عنسی

-318 دور صدیق اکبرؓ میں کن دو مدعیان نبوت نے نبوت کے جھوٹے دعوے کیے؟

A. مسیلمہ کذاب و اسود عنسی B. مسیلمہ کذاب و طلیحہ اسدی
C. سجاح بنت حارث و طلیحہ اسدی D. طلیحہ اسدی و اسود عنسی

-319 حضور اکرمؐ نے حضرت اسامہ بن زیدؓ کی قیادت میں روم کی طرف لشکر بھیجا تھا جو کہ آپ کی بیماری کی اطلاع پر واپس آ گیا تھا۔ بتایئے یہ لشکر دوبارہ کس کے عہد میں روانہ ہوا؟

A. حضرت ابوبکر صدیقؓ کے B. حضرت عمر فاروقؓ کے
C. حضرت عثمان غنیؓ کے D. حضرت علی المرتضیٰؓ کے

-320 لشکر اسامہ میں کتنے جانباز شریک تھے؟

C. جنگ جلولا D. جنگ جسر

-341 جنگ قادسیہ کب ہوئی؟

A. 13ھ B. 14ھ

C. 15ھ D. 16ھ

-342 دورِ فاروق اعظمؓ میں وہ کونسا معرکہ تھا کہ جس میں ایرانی پہلوان رستم نے مسلمان قاصد کو تھوڑی سی مٹی دے کر تحقیر سے کہا تھا کہ ہماری سرزمین میں تمہارا حصہ یہی ہے اور عمرو بن معدیکرب وہ خاک سنبھال کر اپنی فوج میں لے آئے اور کہا کہ انہوں نے خود اپنی زمین ہمارے حوالے کر دی ہے؟

A. جنگِ بویب B. جنگِ قادسیہ

C. جنگِ جلولا D. جنگِ جسر

-343 جنگِ قادسیہ کے پہلے دن کو کیا نام دیا جاتا ہے؟

A. یوم الفصل B. یوم الفتح

C. یوم الاغواث D. یوم الارماث

-344 جنگِ قادسیہ کے دوسرے دن کو کیا نام دیا جاتا ہے؟

A. یوم الفصل B. یوم الفتح

C. یوم الاغواث D. یوم الارماث

-345 ایران کے مشہور پہلوان رستم کو جنگ قادسیہ میں جس مجاہد نے قتل کیا اس کا نام کیا تھا؟

A. بلال B. حمزہ

C. سعد D. عمر

-346 دورِ فاروق اعظمؓ میں کس شہر کو فتح کرنے کے لیے اسلامی لشکر کے سپہ سالار حضرت سعد بن ابی وقاصؓ نے اور ساری فوج نے دریائے دجلہ میں گھوڑے ڈال دیے اور اس منظر کو دیکھ کر ایرانی تقریباً بغیر مقابلہ کے ہی بھاگ نکلے؟

A. حلوان B. جلولا

C. رے D. مدائن

-347 دورِ فاروق اعظمؓ میں وہ کونسا شہر تھا کہ جسے فتح کرنے کے لیے کئی ماہ محاصرہ کرنا پڑا اور اس کی فتح کے ساتھ ہی تسخیرِ عراق مکمل ہوگئی؟

A. حلوان B. جلولا

C. رے D. مدائن

-348 اسلامی فوج نے مدائن کب فتح کیا؟

A. 13ھ B. 14ھ

C. 15ھ D. 16ھ

-349 اسلامی فوج نے جزیرہ کا علاقہ کب فتح کیا؟

A. 15ھ B. 16ھ

C. 17ھ D. 18ھ

-350 دورِ فاروق اعظمؓ میں معرکۂ نہاوند میں شاہِ ایران یزدگرد نے ایران کا تاریخی علم بھیجا تھا جو فتح کی علامت سمجھا جاتا تھا لیکن اس کے باوجود ایرانیوں کو شکست ہوئی۔ اس علم کا نام کیا تھا؟

A. درفشِ کاویانی B. درفشِ ایرانی

331- حضرت ابوبکر صدیقؓ کی کنیت ابوبکر اور لقب صدیق تھا۔ بتائیے آپؓ کا اصل نام کیا تھا کہ جو آپؓ کے والدین نے رکھا؟

A. عبدالعزیٰ B. عبدالکعبہ

C. عبدالاصنام D. عبدالمنات

332- والدین کے رکھے ہوئے نام کو بدل کر حضور اکرمؐ نے حضرت ابوبکر صدیقؓ کا کیا نام رکھا؟

A. عبداللہ B. عبدالرب

C. عبدالرحمٰن D. عبدالرحیم

333- حضرت ابوبکر صدیقؓ کے ہاتھ پر سب سے پہلے کس نے بیعتِ خلافت کی؟

A. حضرت عمر فاروقؓ نے B. حضرت عثمان غنیؓ نے

C. حضرت علی المرتضیٰؓ نے D. حضرت ابو عبیدہ بنی جراحؓ نے

334- خلیفہ بلا فصل کن کو کہا جاتا ہے؟

A. حضرت ابوبکر صدیقؓ کو B. حضرت عمر فاروقؓ کو

C. حضرت عثمان غنیؓ کو D. حضرت علی المرتضیٰؓ

335- دورِ فاروق اعظمؓ میں اسلامی فوج کے مقابلہ میں ایرانی فوج کی قیادت کس مشہور پہلوان کے پاس تھی؟

A. یزدگرد B. رستم

C. سہراب D. جابان

336- حضرت عمر فاروقؓ کے دور میں وہ کونسی جنگ تھی کہ جس میں ایرانی ہاتھیوں سے عربی گھوڑوں کے بدکنے کی وجہ سے مسلمانوں کو بہت نقصان اٹھانا پڑا اور شکست ہوئی؟

A. جنگ بویب B. جنگ قادسیہ

C. جنگ جلولا D. جنگ جسر

337- حضرت عمر فاروقؓ کے دور میں وہ کونسی جنگ تھی جس میں مسلمانوں نے اونٹوں کو سیاہ برقعے اوڑھا دیئے جس سے ایرانی گھوڑے بدکنے لگے نیز مسلمانوں نے ایرانی ہاتھیوں کو مار مار کر مجبور کر دیا کہ وہ اپنی ہی صفیں روندنے لگے اور مسلمانوں کو شاندار فتح حاصل ہوئی؟

A. جنگ بویب B. جنگ قادسیہ

C. جنگ جلولا D. جنگ جسر

338- جنگ جسر کب ہوئی؟

A. 13ھ B. 14ھ

C. 15ھ D. 16ھ

339- جنگ بویب کب ہوئی؟

A. 13ھ B. 14ھ

C. 15ھ D. 16ھ

340- دورِ فاروق اعظمؓ میں وہ کونسا معرکہ تھا کہ جس میں اسلامی فوج کے سپہ سالار مثنیٰ کے حملہ اور پھر فرات کے پل پر قبضہ سے ایرانیوں کو بہت زیادہ نقصان ہوا اور شکست فاش ہوئی؟

A. جنگ بویب B. جنگ قادسیہ

C. مکران اور اس کے قریب کا علاقہ
D. حمص اور اس کے قریب کا علاقہ

-361 دورِ فاروقی میں رومیوں سے فیصلہ کن معرکہ کس میدان میں ہوا؟

A. یرموک
B. قادسیہ
C. بیسان
D. بعلبک

-362 یرموک کا معرکہ کب ہوا؟

A. 13ھ
B. 14ھ
C. 15ھ
D. 16ھ

-363 وہ کونسی جنگ تھی کہ جس میں تین ہزار رومیوں نے پاؤں میں بیڑیاں پہن لیں کہ بھاگنے کا خیال بھی نہ آئے؟

A. جنگِ یرموک
B. جنگِ جسر
C. جنگِ بویب
D. جنگِ جلولا

-364 بیت المقدس کی فتح کا معاہدہ کس سال لکھا گیا؟

A. 16ھ
B. 17ھ
C. 18ھ
D. 19ھ

-365 بیت المقدس کی فتح کا معاہدہ کس شہر میں لکھا گیا؟

A. نابلس
B. جابیہ
C. لد
D. عمواس

-366 حضرت عمر فاروقؓ نے کس سال حضرت خالد بن ولیدؓ کو معزول کیا؟

A. 16ھ
B. 17ھ
C. 18ھ
D. 19ھ

-367 دورِ فاروقی میں شام میں کس وبا سے ہزاروں مسلمان انتقال کر گئے؟

A. ہیضہ
B. بخار
C. طاعون
D. یرقان

-368 فاتح مصر کون تھے؟

A. حضرت عمر فاروقؓ
B. حضرت عبداللہ بن عمر فاروقؓ
C. حضرت عمرو بن العاصؓ
D. حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ

-369 اسلامی فوج نے مصر پر کب فوج کشی کی؟

A. 19ھ
B. 20ھ
C. 21ھ
D. 22ھ

-370 دورِ فاروقی میں وہ کس علاقہ کا حکمران تھا کہ جو قیصر روم کے خوف سے بظاہر مسلمانوں کے مقابل ڈٹا رہا لیکن خفیہ طور پر اس نے مسلمانوں سے صلح کر لی تھی؟

A. حبشہ
B. مصر

C. علم فتح    D. علم ایرانی

351- معرکۂ نہاوند میں ایرانی سپہ سالار کون تھا؟

A. رستم    B. ہرمزان

C. مردان شاہ    D. جابان

352- معرکۂ نہاوند میں مسلمان سپہ سالار کون تھا؟

A. حضرت خالد بن ولیدؓ    B. حضرت نعمان بن مقرنؓ

C. حضرت نعمان بن بشیرؓ    D. حضرت نعیم بن مقرنؓ

353- معرکۂ نہاوند میں جس وقت اسلامی فوج کو مکمل فتح حاصل ہوئی تو مسلمان سپہ سالار حضرت نعمان بن مقرنؓ زخمی حالت میں بالکل قریب المرگ تھے۔ اس وقت انھیں فتح کی نوید سنانے والے مجاہد کا کیا نام تھا؟

A. محمد    B. معقل

C. مغیرہ    D. مصعب

354- دورِ فاروقِ اعظمؓ میں رے، ہمدان اور طبرستان کے علاقے کس سپہ سالار نے فتح کیے؟

A. حضرت خالد بن ولیدؓ    B. حضرت نعمان بن مقرنؓ

C. حضرت نعمان بن بشیرؓ    D. حضرت نعیم بن مقرنؓ

355- اسلامی فوج نے آذربائیجان کا علاقہ کب فتح کیا؟

A. 21ھ    B. 22ھ

C. 23ھ    D. 24ھ

356- دورِ فاروقی میں ایرانی بادشاہ یزدگرد کا کیا انجام ہوا؟

A. قتل ہو گیا    B. اس نے خودکشی کر لی

C. ترکستان بھاگ گیا    D. قید ہو گیا

357- ایران کے پورے علاقے کی فتح کب مکمل ہوئی؟

A. 21ھ    B. 22ھ

C. 23ھ    D. 24ھ

358- دمشق کب فتح ہوا؟

A. 13ھ    B. 14ھ

C. 15ھ    D. 16ھ

359- اردن کب فتح ہوا؟

A. 13ھ    B. 14ھ

C. 15ھ    D. 16ھ

360- دورِ فاروقی میں مسلمانوں نے کس علاقے کی جزیہ کی رقم اس وجہ سے واپس کر دی کہ جزیہ ذمیوں کے تحفظ کے لیے ہوتا ہے اور اس وقت جنگ کی وجہ سے تحفظ مشکوک ہو گیا تھا؟

A. اردن اور اس کے قریب کا علاقہ    B. دمشق اور اس کے قریب کا علاقہ

...المومنین کا لقب سب سے پہلے کس نے اختیار کیا؟

A. حضرت عمر فاروقؓ B. حضرت عثمان غنیؓ
C. حضرت علی المرتضیٰؓ D. حضرت حسنؓ

382- عرب میں پہلی دفعہ باقاعدہ جیل خانہ کس دور میں بنایا گیا؟

A. دورِ نبویؐ میں B. دورِ صدیقیؓ میں
C. دورِ فاروقیؓ میں D. دورِ عثمانیؓ میں

383- مکہ سے مدینہ تک کے راستے میں چوکیاں اور سرائیں کس سال بنائی گئیں؟

A. 14ھ B. 15ھ
C. 16ھ D. 17ھ

384- باجماعت بیس رکعت نمازِ تراویح کا اہتمام اور شراب کی حد اسی کوڑے مقرر کرنا کس خلیفۂ راشد کے کارنامے ہیں؟

A. حضرت ابوبکر صدیقؓ B. حضرت عمر فاروقؓ
C. حضرت عثمان غنیؓ D. حضرت علی المرتضیٰؓ

385- اسلام میں سب سے پہلے زمین وقف کرنے والے کون تھے؟

A. حضرت ابوبکر صدیقؓ B. حضرت عمر فاروقؓ
C. حضرت عثمان غنیؓ D. حضرت علی المرتضیٰؓ

386- ذوالنورین اور جامع القرآن کس کے لقب ہیں؟

A. حضرت ابوبکر صدیقؓ B. حضرت عمر فاروقؓ
C. حضرت عثمان غنیؓ D. حضرت علی المرتضیٰؓ

387- حضور اکرمؐ کی کونسی دو صاحبزادیاں حضرت عثمانؓ کی زوجیت میں آئیں؟

A. حضرت زینبؓ و رقیہؓ B. حضرت رقیہؓ و ام کلثومؓ
C. حضرت ام کلثومؓ و فاطمہؓ D. حضرت فاطمہؓ و زینبؓ

388- کس غزوہ میں حضرت عثمان غنیؓ حضرت رقیہؓ کی علالت کی وجہ سے شریک نہ ہو سکے تھے۔ لیکن حضور اکرمؐ کے فرمان کے مطابق آپؓ کو شرکاء میں ہی شمار کیا جاتا ہے؟

A. بدر B. احد
C. خیبر D. تبوک

389- صلح حدیبیہ کے موقع پر حضور اکرمؐ نے اپنے ایک ہاتھ کو کس کا ہاتھ قرار دیا تھا؟

A. حضرت ابوبکر صدیقؓ B. حضرت عمر فاروقؓ
C. حضرت عثمان غنیؓ D. حضرت علی المرتضیٰؓ

390- دورِ عثمانیؓ میں اسکندریہ میں بغاوت کب ہوئی کہ جسے حضرت عمرو بن العاصؓ نے کچلا؟

A. 24ھ B. 25ھ
C. 26ھ D. 27ھ

391- دورِ عثمانیؓ میں آرمینیہ اور آذربائیجان میں ہونے والی بغاوتوں کو کس سال کچلا گیا؟

A. 24ھ B. 25ھ

C. شام D. یمن

371- حضرت عمر فاروقؓ پر قاتلانہ حملہ کب ہوا؟

A. 21ھ B. 22ھ

C. 23ھ D. 24ھ

372- حضرت عمر فاروقؓ کی شہادت کب ہوئی؟

A. یکم محرم 21ھ B. یکم محرم 22ھ

C. یکم محرم 23ھ D. یکم محرم 24ھ

373- حضرت عمر فاروقؓ کا قاتل ابولولو فیروز کس مذہب کا پیروکار تھا؟

A. مجوسی تھا B. یہودی تھا

C. عیسائی تھا D. مسلمان تھا

374- حضرت عمر فاروقؓ کی وفات کے وقت عشرہ مبشرہ میں سے سات زندہ تھے۔ آپؓ نے اپنے بعد خلافت کے فیصلے کے لیے ان میں چھ افراد کی کمیٹی بنائی۔ بتائیں ساتواں فرد کون تھا کہ جس کا نام آپؓ نے چھوڑ دیا؟

A. حضرت سعد بن ابی وقاصؓ B. حضرت سعید بن زیدؓ

C. حضرت طلحہؓ D. حضرت زبیرؓ

375- ابولولو فیروز نے حضرت عمر فاروقؓ پر خنجر کے کتنے وار کیے تھے؟

A. چھ B. سات

C. آٹھ D. نو

376- ابولولو فیروز نے جب حضرت عمر فاروقؓ پر فجر کی نماز میں حملہ کیا اور آپؓ زخمی ہو کر گر پڑے تو نماز کس نے مکمل کروائی؟

A. حضرت عثمان غنیؓ B. حضرت صہیبؓ

C. حضرت عبدالرحمن بن عوفؓ D. نماز مکمل نہ ہوئی توڑ دی گئی

377- حضرت عمر فاروقؓ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

A. حضرت عثمان غنیؓ B. حضرت صہیبؓ

C. حضرت عبدالرحمن بن عوفؓ D. حضرت عبداللہ بن عمرؓ

378- دور فاروقی میں کس سال حرم کعبہ کی توسیع کی گئی؟

A. 14ھ B. 15ھ

C. 16ھ D. 17ھ

379- حضرت عمر فاروقؓ نے دریائے نیل کو بحیرۂ قلزم سے کتنے میل لمبی نہر کے ذریعے ملایا؟

A. 98 میل B. 99 میل

C. 100 میل D. 101 میل

380- سن ہجری کا آغاز کس خلیفۂ راشد نے کروایا؟

A. حضرت ابوبکر صدیقؓ B. حضرت عمر فاروقؓ

C. حضرت عثمان غنیؓ D. حضرت علی المرتضیٰؓ

A. دمشق
B. بصرہ
C. کوفہ
D. مصر

404- سب سے پہلے 34ھ میں حضرت عثمانؓ کی معزولی کا مطالبہ کس شہر سے سامنے آیا؟
A. دمشق
B. بصرہ
C. کوفہ
D. مصر

405- حضرت عثمانؓ کے خلاف سب سے پہلے 35ھ میں کس علاقہ کے بلوائی مدینہ پہنچے؟
A. دمشق
B. بصرہ
C. کوفہ
D. مصر

406- امہات المومنینؓ میں سے وہ کون تھیں کہ جنہوں نے بلوائیوں کو سمجھانے کی کوشش کی لیکن انہوں نے ان کے ساتھ بھی گستاخانہ رویہ رکھا؟
A. ام المومنین حضرت عائشہؓ
B. ام المومنین حضرت حفصہؓ
C. ام المومنین حضرت ام حبیبہؓ
D. ام المومنین حضرت سودہؓ

407- شہادت سے پہلی رات خواب میں حضور اکرمؐ سے ملاقات اور شہادت کی پیشین گوئی پر جب آپؓ کو یقین ہو گیا کہ آج میری شہادت ہو گی تو آپؓ نے کونسا خاص لباس زیب تن کیا؟
A. ایک خاص پاجامہ (سراویل)
B. شلوار قمیض
C. تہبند
D. قدموں تک لمبا چغہ

408- حضرت عثمانؓ کا محاصرہ کتنے دن رہا؟
A. 40
B. 43
C. 46
D. 49

409- حضرت عثمانؓ کا پانی کتنے دن بند رکھا گیا؟
A. 40
B. 43
C. 46
D. 49

410- وہ کون شخص تھا کہ جس نے حضرت عثمانؓ کی داڑھی پکڑی۔ اس پر آپؓ نے فرمایا کہ تمہارا باپ اس داڑھی کی بہت حیا کرتا تھا۔ یہ سن کر وہ نادم ہو کر ہٹ گیا؟
A. کنانہ بن بشر
B. غافقی بن حرب
C. محمد بن ابوبکر
D. عمرو بن الحمق

411- حضرت عثمانؓ کے سامنے رکھے ہوئے قرآن حکیم کو کس نے پاؤں سے ٹھوکر ماری؟
A. کنانہ بن بشر
B. غافقی بن حرب
C. سودان بن حمران
D. عمرو بن الحمق

412- حضرت عثمانؓ کی پیشانی پر لوہے کی لٹھ کس نے ماری جس سے آپؓ گر پڑے؟
A. کنانہ بن بشر
B. غافقی بن حرب
C. سودان بن حمران
D. عمرو بن الحمق

413- حضرت عثمانؓ کے سینہ پر چڑھ کر نیزے کے نو وار کس نے کیے؟
A. کنانہ بن بشر
B. غافقی بن حرب
C. سودان بن حمران
D. عمرو بن الحمق

C. 26ھ    D. 27ھ

392- دورِ عثمانیؓ میں حضرت امیر معاویہؓ نے ایشیائے کوچک پر فوج کشی کب کی؟

A. 24ھ    B. 25ھ

C. 26ھ    D. 27ھ

393- دورِ عثمانیؓ میں طرابلس، تونس، مراکش اور الجزائر کے علاقے کس سال فتح ہوئے؟

A. 24ھ    B. 25ھ

C. 26ھ    D. 27ھ

394- دورِ عثمانیؓ میں حضرت امیر معاویہؓ نے کس سال قبرص فتح کر کے اسے اسلامی مقبوضات میں شامل کیا؟

A. 30ھ    B. 31ھ

C. 32ھ    D. 33ھ

395- عہدِ فاروقیؓ میں شاہِ ایران یزدگرد ترکستان بھاگ گیا تھا۔ بتایئے عہدِ عثمانیؓ میں کس سال وہ دوبارہ آ کر فارس میں بغاوت کروانے میں کامیاب ہوا؟

A. 26ھ    B. 27ھ

C. 28ھ    D. 29ھ

396- عہدِ عثمانیؓ میں کس سال طبرستان اور خراسان کی بغاوتوں کو کچلنے کے ساتھ ساتھ یزدگرد کا کام تمام کیا گیا؟

A. 30ھ    B. 31ھ

C. 32ھ    D. 33ھ

397- طخارستان، کرمان، سجستان، طالقان، جوزجان اور فاریاب کے علاقے کب فتح ہوئے؟

A. 30ھ    B. 31ھ

C. 32ھ    D. 33ھ

398- حضرت امیر معاویہؓ اور حضرت عبداللہ بن ابی سرحؓ نے قیصرِ روم کے بحری بیڑے کو کب شکست دی؟

A. 30ھ    B. 31ھ

C. 32ھ    D. 33ھ

399- حضرت عثمانؓ کے خلاف سازشوں کا جال پھیلانے میں سب سے زیادہ کردار کس کا تھا؟

A. کنانہ بن بشر    B. عمرو بن الحمق

C. عبداللہ بن سبا    D. اشتر نخعی

400- عبداللہ بن سبا کی سازشوں کا پہلا مرکز کونسا تھا جہاں سے اسے بھگا دیا گیا؟

A. دمشق    B. بصرہ

C. کوفہ    D. مصر

401- عبداللہ بن سبا کی سازشوں کا دوسرا مرکز کونسا تھا جہاں سے اسے بھگا دیا گیا؟

A. دمشق    B. بصرہ

C. کوفہ    D. مصر

402- عبداللہ بن سبا کی سازشوں کا تیسرا مرکز کونسا تھا جہاں اسے خاطر خواہ کامیابی حاصل ہوئی؟

A. دمشق    B. بصرہ

C. کوفہ    D. مصر

403- اشتر نخعی کس شہر کے شرپسندوں کا سرغنہ تھا؟

C. اعین بن حنبہ D. اشعث بن قیس

425- حضرت علیؓ نے مدینہ کی بجائے کوفہ کو دارالخلافہ کب قرار دیا؟

A. 35ھ B. 36ھ

C. 37ھ D. 38ھ

426- جنگِ جمل میں حضرت طلحہ کس کا تیر لگنے سے شہید ہوئے؟

A. مروان بن حکم B. عمرو بن جرموز

C. اعین بن حنبہ D. اشعث بن قیس

427- جنگِ جمل ختم کروانے کی نیت سے حضرت علیؓ کے حکم سے حضرت عائشہؓ کی اونٹنی کے پاؤں کس نے کاٹے؟

A. مروان بن حکم B. عمرو بن جرموز

C. اعین بن حنبہ D. اشعث بن قیس

428- جنگ جمل کب ہوئی؟

A. 35ھ B. 36ھ

C. 37ھ D. 38ھ

429- جنگ صفین کب ہوئی؟

A. 35ھ B. 36ھ

C. 37ھ D. 38ھ

430- جنگ صفین سے قبل حضرت علیؓ نے حضرت امیر معاویہؓ کی طرف مصالحت کے لیے کسے بھیجا؟

A. حضرت اقرع بن حابسؓ B. حضرت جریر بن عبداللہ بجلیؓ

C. حضرت قعقاع بن معبدؓ D. حضرت قعقاع بن عمروؓ

431- جنگ صفین میں ایک انتہائی خونریز معرکہ ہوا جو کہ پورا دن اور رات بھر بھی جاری رہا۔ اس معرکے کو کیا کہا جاتا ہے؟

A. لیلتہ الحریر کا معرکہ B. تحکیم کا معرکہ

C. حکمین کا معرکہ D. لیلتہ الہریر کا معرکہ

432- حضرت امیر معاویہؓ کو قرآن حکیم نیزوں پر بلند کرنے کا مشورہ کس نے دیا؟

A. حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ B. حضرت مغیرہ بن شعبہؓ

C. حضرت عمرو بن العاصؓ D. حضرت عبداللہ بن عباسؓ

433- حضرت علیؓ کی طرف سے بطور حکم کون مقرر ہوئے؟

A. حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ B. حضرت مغیرہ بن شعبہؓ

C. حضرت عمرو بن العاصؓ D. حضرت عبداللہ بن عباسؓ

434- حضرت امیر معاویہؓ کی طرف سے بطور حکم کون مقرر ہوئے؟

A. حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ B. حضرت مغیرہ بن شعبہؓ

C. حضرت عمرو بن العاصؓ D. حضرت عبداللہ بن عباسؓ

435- خوارج نے کس کے ہاتھ پر بیعت کر کے اسے اپنا امیر تسلیم کیا؟

A. زرعہ بن برج طائی B. حرقوص بن زہیر سعدی

414- حضرت عثمانؓ کی زوجہ حضرت نائلہؓ پر کس نے تلوار سے وار کیا جس سے ان کی تین انگلیاں کٹ گئیں؟

A. کنانہ بن بشر B. غافقی بن حرب
C. سودان بن حمران D. عمرو بن الحمق

415- حضرت عثمانؓ کو شہید کس نے کیا؟

A. کنانہ بن بشر B. غافقی بن حرب
C. سودان بن حمران D. عمرو بن الحمق

416- حضرت عثمانؓ کی نماز جنازہ کس نے ادا کروائی؟

A. حضرت حکیم بن حزامؓ B. حضرت جبیر بن مطعمؓ
C. حضرت نیار بن مکرم اسلمیؓ D. حضرت ابوجہم بن حذیفہؓ

417- حضرت عثمانؓ کے ساتھ آپؓ کے دو غلام شہید ہوئے تھے۔ ان کے نام کیا تھے؟

A. بلال و جلال B. عمرو عمرو
C. سعد و سعید D. نجیح و صبیح

418- حضرت عثمانؓ جس مقام پر دفن ہوئے اس کا کیا نام ہے؟

A. حش کوکب B. حش عثمان
C. حش انصار D. حش مرقد

419- حضرت علیؓ نے عثمانی عمال کو کب معزول کیا؟

A. 35ھ B. 36ھ
C. 37ھ D. 38ھ

420- حضرت علیؓ اور حضرت عائشہؓ کے درمیان غلط فہمیوں کی بنیاد پر کونسی جنگ ہوئی؟

A. جنگِ جمل B. جنگِ صفین
C. جنگِ نہروان D. جنگِ جلولا

421- حضرت علیؓ اور حضرت امیر معاویہؓ کے درمیان غلط فہمیوں کی بناء پر کونسی جنگ ہوئی؟

A. جنگِ جمل B. جنگِ صفین
C. جنگِ نہروان D. جنگِ جلولا

422- حضرت عائشہؓ کی بصرہ روانگی پر دوران سفر وہ کونسا مقام تھا کہ جہاں آپؓ کے لشکر پر کتے بھونکے اور آپؓ واپسی کے لیے تیار ہو گئیں؟

A. موآب B. اذناب
C. حواب D. محراب

423- حضرت علیؓ کی طرف سے حضرت عائشہؓ کی طرف مصالحت کے لیے کون گئے تھے؟

A. حضرت اقراع بن حابسؓ B. حضرت جریر بن عبداللہ بجلیؓ
C. حضرت قعقاع بن معبدؓ D. حضرت قعقاع بن عمروؓ

424- حضرت زبیرؓ جنگ جمل سے الگ ہو کر واپس پلٹ چکے تھے کہ راستہ میں ایک آدمی نے آپؓ کو شہید کر دیا۔ اس کا نام کیا تھا؟

A. مروان بن حکم B. عمرو بن جرموز

